مرات مسعودی (عبدالرحمان چشتی) لکھی گئی ہیں، وہ بہت بعد میں مرتب ہوئیں۔ان کی تاریخ پیدائش اور تاریخ شہادت میں بھی اختلاف ہے،لیکن زیادہ تر ۴۲۴ھ میں شہید ہونا بیان کیا گیا ہے۔(ق)

۱۷۔تاریخ خان جہانی ومخزن افغانی فارسی (1021 ھجری بمطابق 1624ء)

تاریخ خان جہانی ومخزن افغانی فارسی (1021 ھجری بمطابق 1624ء) تالیف خواجہ نعمت اللہ ہروی ترجمہ ڈاکٹر محمد بشیر حسین ص 179-178 پر درج ہے''مسلمان ہرسال سالار مسعود غازی ا کا نیزہ بلند کرکے بہڑائچ کے بازاروں میں پھرتے تھے سلطان نے یہ رسم بندکردی'' حاشیہ ا۔(سالار مسعود غازی) محمود غزنوی کا بھانجا تھا۔لشکر کے ساتھ بہڑائچ آیا تھا۔اس کی عمر انیس سال تھی۔۴۲۴ ہجری میں ہندوؤں کے خلاف جہاد کرتا ہوا شہید ہوگیا تھا اس کی یاد میں بہڑائچ کے مسلمان ہرسال نیزہ لے کر بازاروں میں نکلتے تھے۔(جرنل ایشاٹک سوسائٹی بنگال،۲،۷۲:۶۱) نیز مخزن کے ص 326 پر ان افغان سرداروں کے نام درج ہیں جو سلطان محمود غزنوی کے ساتھ جہاد میں رہے۔ملک سلیمان لودھی، ملک خانوں، ملک داؤد، ملک احمد، ملک یحییٰ، ملک محمود، ملک غازی، ملک عامون، ملک کمال، ملک بہرام وملک ساہو۔کچھ لوگ آبادکاری کے لحاظ سے افغانی، ترکی، کشمیری، پاکستانی، پنجابی وغیرہ ہیں مگر نسلاً ایسا نہیں ہوتا۔اس کا ذکر خلاصۃ الانساب فارسی (1761ء) کے مولف حافظ رحمت خان نے بھی کیا ہے ملاحظہ ہو اردو ترجمہ سعودالحسن خان ص 161۔

۱۸۔سفینۃ الاولیاء فارسی (1023 ھجری۔1067 ھجری) بمطابق (1615-1659ء):

سفینۃ الاولیا فارسی تالیف شہزادہ داراشکوہ قادری (1615-1659ء) میں درج ہے''از سرداران وغازیان لشکر سلطان محمود غزنوی اندر اوائل اسنام در ہندوستان فتوحات بسیار نمودہ اند ودرجہ شہادت رسیدہ۔شہادت ایشان در چہارصدونوزدہ ہجری بودہ'' ترجمہ محمد علی لطفی ص 205 پر لکھتے ہیں''شیخ سالار مسعود غازی قدس سرہ: شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے لکھا ہے کہ آپ سلطان محمود غزنوی کے لشکر کے غازیوں اور سرداروں میں ہیں۔اوائل اسلام میں ہندوستان میں بہت سی فتوحات کیں۔آپ نے درجہ شہادت حاصل کیا۔خوارق وکرامات وفات کے بعد ظاہر ہوئیں۔آپ کے معتقدین کا بڑا گروہ ہے آپ کی شہادت 419 ھجری میں ہوئی قبر قصبہ بہرائچ میں ہے۔ ہر سال عرس کی فاتحہ میں سینکڑوں لوگ دور دراز سے حاضری دیتے ہیں اور نذر و نیاز کرتے ہیں'' سفینۃ اولیاء کے مولف نے بھی سالار مسعود غازی کو سلطان محمود غزنوی کے لشکر کے سرداران وغازیاں میں لکھا ہے اور شہادت کی تاریخ چارصدونوزدہ یعنی 419 ھجری درج کی ہے۔جب کہ مرات مسعودی ، مرات الاسرار، معارج الولایت، تذکرۃ الشہداء، خزینۃ الاصفیاء، فرہنگ آصفیہ، اسلامی معلومات کا انسائیکلوپیڈیا اور سلطان الشہداء وغیرہ میں آپؒ کی تاریخ شہادت 424 ھجری ہی درج ہے۔

۱۹۔بحرالانساب عربی (900ہجری):

بحرالانساب عربی تالیف السیّد محمد بن احمد بن حمیدالدین الحسینی نجفی 1999ء المدینہ منورہ سعودیہ سے شائع ہوئی کے ص 245 پر عون (قطب شاہ غازی) بن علی بن محمد الاکبر (محمد حنفیہؒ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد درج ہے۔تہذیب الانساب (عربی) کے مطابق عون (عرف قطب غازی جداعلیٰ قطب شاہی علوی اعوان) کی اولاد سے علی بن علی، موسیٰ بن علی والحسن بن علی کے علاوہ باقی ہند میں ہیں۔باقی بیٹوں کے نام بحرالانساب (عربی) کے ص





245 پر درج ہیں جن میں عیسٰی بن علی، محمد (غازی) بن علی، احمد (غازی) بن علی والحسین بن علی ہیں یعنی کل سات بھائی علی بن علی، موسیٰ بن علی، الحسن بن علی، عیسی بن علی، محمد (غازی) بن علی، احمد (غازی) بن علی والحسین بن علی تھے منتقلۃ الطالبیہ کے ص 352 حسن بن علی کی اولاد بھی ہند میں ہے۔منبع الانساب کے مطابق احمد بن علی ومحمد بن علی کی اولاد بھی ہند میں آباد ہے یعنی علی بن علی، موسیٰ بن علی کی اولاد مصر وغیرہ اور ہے۔اس طرح الحسن بن علی، عیسی بن علی، محمد (غازی) بن علی، احمد (غازی) بن علی والحسین بن علی کی اولاد ہند میں آباد ہے۔

۲۰۔تھذیب حدائق الالباب فی الانساب عربی (1138ہجری):

تھذیب حدائق الالباب فی الانساب کے مولف للعلامہ الجلیل الشیخ ابی الحسن الشریف بن محمد طاہر الفتونی العاملی 1138 ھجری میں فوت ہوئے اس کتاب کی ترتیب وتحقیق السیّد مھدی الرجائی کتاب ہذا کے ص 89 پر لکھتے ہیں''محمدابن الحنفیه بن علی بن ابی طالب وله خمسه بطون: البطن الرابع: علی بن محمد، کذا علی نسله عون ،نسله محمد،نسله علی،نسله علی، وله نسلان:محمدبن علی نسله محمد، نسله محمد، نسله الحسین، نسله حیدرة،وعلی بن علی نسله محمد،نسله الحسن،وله ستة انسال: احمدومحمد،والمهدی،والحسن نسله، اسماعیل، وعلی له نسلان: المحسن، والحسن، والحسین، نسله محمد.واسماعیل بن الحسن نسله محمدنسله ابراهیم.

۲۱۔المعقبون عربی:

المعقبون جلد سوم تالیف السیّد مھدی الرجائی الموسوی 1427 ھجری قم ایران سے شائع ہوئی کے ص 379 تا 395 پر محمد حنفیہؒ کی اولاد مختلف قدیم تاریخی کتب کے حوالہ سے درج ہے ص 393 سے مختصراً اقتباس درج کیا جاتا ہے''اما عون (قطب شاہ غازی) بن علی بن محمد الحنفیہ ،فاعقب من ولدہ: محمد اشھل البقیع ،امہ مھدیہ بنت عبدالرحمٰن بن عمرو بن محمد بن مسلمہ الانصاری۔اما محمد اشھل البقیع بن عون ،فاعقب من سبعۃ رجال، وھم: علی امہ صفیہ بنت محمد بن حمزہ بن مصعب بن الزبیر بن العوام، وموسیٰ لہ عقب، والحسن لہ بقیہ بالھند ،وعیسیٰ، واحمد، ومحمد، والحسین۔اما علی بن علی بن محمد اشھل البقیع ،فاعقب من ولدیہ، وھما: عیسیٰ لہ عقب بمصر ،وابوتراب محمد القتیل الاحول بمصر ولد۔اما عیسیٰ بن علی بن علی بن محمد اشھل البقیع ،فاعقب من ثلاثہ رجال، وھم: ابوتراب الحسن، وابوزبیہ القاسم لہ ولد بمصر ،والحسین التوم۔اما الحسین التوم بن عیسیٰ بن علی بن علی، فاعقب من ولدہ: محمد، اما محمد بن الحسین التوم، فاعقب من ولدہ: الحسین لہ عقب۔واما ابوتراب محمد بن علی بن علی محمد اشھل البقیع ،فاعقب من ولدہ محمد، اما محمد بن محمد بن علی بن علی ،فاعقب من ولدہ: ابی علی الحسین قتلتہ الروم ولہ اولاد۔واما موسیٰ بن علی بن محمد اشھل البقیع ، فاعقب من رجلین ،وھما: حمزۃ، والحسین، ولھما عقب واولاد بمصر واخوۃ فی صح۔''

۲۲۔فرہنگ آصفیہ اردو (1878ء):

فرہنگ آصفیہ جو چار جلدوں پر مشتمل ہے مولوی سیّد احمد دہلوی نے 1868ء کو لکھنا شروع کیا اور 1878ء میں دہلی سے شائع کیا۔جلد اوّل ص 312 اولیائے ہند کے عنوان سے درج ہے سے مختصراً اقتباس درج کیا جاتا ہے''سالار مسعود غازی عرف بالے میاں۔ ہندوستان میں بلحاظ زمانہ سب سے پہلے آپ ہی شہدائے ہند میں نامور ہوئے آپ سالار ساہو بن عطاء اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن محمد غازی کے فرزند رشید ہیں آپ کے نسب نامہ سے تقریباً ہر ایک بزرگ کا غازی ہونا پایا جاتا ہے۔محمد غازی دراصل عمر[علی] غازی بن ملک آصف غازی بن بطل غازی[عون عرف قطب غازی] بن عبدالمنان[علی عبدالمناف] بن محمد حنفیہ ابن اسداللہ الغالب حضرت علی رحمتہ اللہ علیہم کے فرزند دلبند تھے سالار مسعود غازی نے

بارہویں پشت میں اکیسویں رجب ۴۰۵ ہجری روز یکشنبہ کو بوقت صبح صادق اجمیر شریف میں بطن مادر سے جلوہ فرمایا۔۔ 14 رجب 424 ھجری کو بھڑائچ میں جہاد کر کے تیر سے شربت شہادت نوش کیا۔آپ سلطان محمود غزنوی کے بھانجے تھے آپ کے والد ماجد سلطان محمود غزنوی کے سپہ سالار رہے۔ پھر آپ ان کی وفات کے بعد اپنے والد ماجد کے عہدہ پر ممتاز ہوئے۔''

۲۳۔تاریخ اودھ اردو (1914ء):

تاریخ اودھ تالیف مولانا حکیم محمد نجم الغنی خان رامپوري نے 1914-1910 کے ص 11 پر پروفیسر محمد ایوب قادری کتاب ہذا کی جلد اوّل کے مقدمہ میں رقمطراز ہیں''مسلم اقتدار کی روایت کا آغاز سالار مسعود غازی کی مجاہدانہ سرگرمیوں سے ہوا سالار مسعود کا مزار بہرائچ میں واقع ہے''۔تاریخ اودھ حصہ سوم کے ص 271 تا 273 پر یوں درج ہے''سالار مسعود غازي کی حقیقت۔نواب آصف الدولہ کا ان کے میلے کو جانا اوپر بیان ہواہے اسلیے انکی حقیقت پر یہاں روشنی ڈالتاہوں۔بہرائچ مقامی نام لکھنو سے ۸۰ میل اتر کی جانب ہے۔یہاں سالار مسعود غازی کی درگاہ اور رجب سالار کا مقبرہ ہے۔ سنتے ہیں کہ رجب سالار تغلق شاہ کے بھائی تھے اور سالار مسعود غازی کے حق میں اختلاف ہے۔مناقب اولیاء میں لکھا ہے کہ اولاد محمد بن حنفیہ سے ہیں جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے بیٹے تھے۔مرآت الاسرار میں ان کو سید علوی بتایا ہے۔محمود غزنوی کے بھانجے تھے ان کی ماں کا نام ستر معلےٰ ہے اور باپ کا نام سالار ساہو ہے۔ 21 رجب 405 ہجری روز یکشنبہ کی صبح صادق کے وقت اجمیر میں پیدا ہوئے مرات الاسرار میں ان کی ولادت 21 شعبان کی لکھی ہے (تولد ناصر دین) تاریخ ولادت ہے غزانامہ مسعود سے معلوم ہوتا ہے کہ سومنات معروف بہ دوار کا زمین گجرات علاقہ جوناگڑھ کی لڑائی میں سلطان محمود کے ساتھ شریک تھے۔جب سلطان رائے جیپال کو مغلوب کر کے مع مال غنیمت غزنی کو لوٹ گیا تو مسعود ہندوستان میں رہ گئے بہت سے مقامات فتح کر کے مال اور سپاہ کثیر جمع کی۔ دہلی کے راجہ رائے سیپال اور اس کے بیٹے گوپال سے سخت معرکہ پیش آیا گوپال کے ہاتھ سے ان کی ناک پر زخم آیا اور ایک دانت بھی ٹوٹ گیا لیکن فتح ان ہی کے ہاتھ میں رہی سالار مسعود نے سلطان محمود کے نام کا خطبہ پڑھا اس کے بعد قنوج کو گئے اور دریائے گنگا کے کنارے مقام کیا اجیپال ان کے مقابلے می تاب نہ لایا اطاعت اختیار کی۔سالار نے اکثر رایان اطراف کو شکست دے کر مطیع کیا۔ابومحمد چشتی کے مرید تھے۔بہرائچ میں ایک ہندو فقیر بالارکھ نامی رہتا تھا مسعود نے جہاد کے لیے اس مقام پر چڑھائی کی اور سورج کنڈ کو جو ہندوؤں کا معبد عظیم تھا مسمار کیا وہاں رائیوں سے سخت لڑائی ہوئی شہردیو کے ہاتھ سے ان کی شہ رگ پر ایک تیر لگا جس سے روح بدن سے پرواز کرگئی وہیں دفن ہوئے 21 رجب 405 ہجری تاریخ ولادت ہے اٹھارہ سال گیارہ مہینے 24 روز دنیا کی ہوا کھائی انیسویں سال اوّل وقت عصر روز یکشنبہ 14 رجب 424 ہجری کو شہادت پائی''

۲۴۔تذکرۃ الانساب:

تذکرۃ الانساب تالیف مولانا سید امام الدین احمد بن مولانا مفتی سید عبدالفتاح 1322 ہجری کے صفحہ 31 پر یوں درج ہے''سید سالار مسعود غازی شہید قدس سرہ نسب نامہ آپ کا سید مسعود غازی بن سید محمود عرف میر ساہو بن سید عبداللہ عرف عطا اللہ بن سید رحمت اللہ بن سید عبدالکریم بن امیر حمید بن محمد حنیف بن امیر المومنین سیدنا علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ یہ بزرگ قدمائے اولیائے کاملین اور مشاہیر کبرائے سادات سے





ہیں والدہ آپ کی ستر معلیٰ سلطان محمود سبکتگین کی حقیقی بہین تھیں 21 رجب 405 ھ کو پیدا ہوئے اور 424 ھ کو کافروں کے ہاتھ سے جہاد میں شہید ہوئے اور بہڑائچ میں دفن ہیں۔لقب آپ کا سلطان الشہداء ہے۔'' مولف مذکور نے شجرہ نسب مکمل درج نہیں کیا۔البتہ مولف کا اس بات پر اتفاق ہے کہ میر ساہو بن عطا اللہ کے فرزند تھے اور حضرت محمد حنفیہ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد سے ہیں۔

۲۵۔بحر الجمان فی مناقب حالات سیّد الانس:

بحر الجمان فی مناقب حالات سیّد الانس ترجمہ اردو تذکرۃ السادات المقلب آل سرور کائنات کے مولف السید محبوب شاہ الحسنی والحسینی اشاعت 1332ھ کے صفحہ 135 حصہ چہارم پر ابوالقاسم محمد الاکبر معروف امام حنیف کی اولاد سے سالار مسعود غازی کا شجرہ نسب یوں درج ہے''سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن محمد آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن ابوالقاسم محمد الاکبر۔مولف نے حضرت بابا سجاولؒ کا شجرہ نسب مزمل علی کلگان بن قطب شاہ بابا سے شاہ احمد بن شاہ حمید بن ابوالقاسم محمد الاکبر معروف امام حنیف سے درج کیا ہے۔درست شجرہ نسب قطب شاہ بابا سے مراد عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن ابوالقاسم محمد الاکبر المعروف امام حنیف ہی ہے۔جب کہ منبع الانساب میں شاہ احمد غازی بن شاہ غازی بن آصف غازی بن عون قطب شاہ غازی بن علی عبدالمنان بن محمد الاکبر (محمد حنفیہؒ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ درج ہے۔

۲۶۔تاریخ حیدری:

مولوی حیدر علی لدھیانوی نے تاریخ حیدری 1909ء میں تالیف کی جوان کی وفات کے بعد 1922ء میں ان کے بیٹے نے شائع فرمائی اس کے ص 7 پر قطب شاہی علوی اعوانوں کا یہ شجرہ نسب یوں درج ہے''میر قطب حیدر بن میر عطا اللہ بن طاہر غازی بن طیب غازی بن عمر غازی بن محمد غازی بن محمد آصف غازی بن بطل غازی بن عبدالمنان غازی بن عون سکندر غازی بن محمد حنفیہ بن علی مرتضیٰؓ۔''زیادہ تر قلمی نسب ناموں میں قطب شاہ المعروف قطب حیدر درج ہے۔

۲۷۔نزہۃ الخواطر:

نزہۃ الخواطر از المورخ الھند الکبیر الشریف عبدالحی بن فخر الدین الحسینی مطبوعہ 1341ھ میں عون قطب شاہ غازی بن علی بن محمد الاکبر (محمد حنفیہؒ) کی اولاد سالار مسعود غازی کے حوالہ سے ص 80 پر یوں رقمطراز ہیں''**سالار مسعود بن ساھو بن عطاالله الغازی المجاھد فی سبیل الله الشھید المشھور بارض الھند کان من نسل محمدبن الحنفیه العلوی**''۔کتاب ہذا میں دیگر روایات بھی درج کی گئی ہیں لیکن مولف کا از بات پر اتفاق ہے کہ آپ حضرت محمد الاکبر المعروف محمد بن حنفیہؒ کی اولاد سے ہیں۔

۲۸۔تحقیق الاعوان:

ایم خواص خان ہزاروی نے تحقیق الاعوان 1966ء میں تصنیف فرمائی اس کے ص 156 پر عون عرف قطب شاہ غازی کی اولاد کا شجرہ نسب یوں لکھا ہے''سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن محمد الاکبر بن حضرت علی بنو علویہ۔

۲۹۔تاریخ علوی اعوان:

محبت حسین اعوان چیئرمین ادارہ تحقیق الاعوان پاکستان نے تاریخ علوی اعوان ایڈیشن 1999ء

کے ص 347 پر شجرہ نسب منبع الانساب کے عین مطابق رقم کیا ہے "سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن محمد الاکبر بن حضرت علیؑ۔

قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کا شجرہ نسب، مستند کتب کی روشنی میں:

منبع الانساب فارسی میں قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کا جو نسب نامہ درج ہے وہ دیگر کتب، تذکرۃ السادات .بحر الجمان، کتاب مستطاب آئینہ الاعوان، تحقیق الاعوان اور تاریخ علوی اعوان میں سو فیصد منبع الانساب کے عین مطابق ہے جب کہ مرات مسعودی کے ساتھ معمولی سا فرق ہے یعنی مرات مسعودی اور منبع الانساب میں پشتیں برابر ہیں صرف مرات مسعودی میں محمد حنفیہؒ کے فرزند عبد المنان درج ہیں اور منبع الانساب میں علی عبد المناف ۔اور مرات مسعودی میں عبد المنان کے فرزند بطل غازی درج ہیں اور منبع الانساب میں علی عبد المناف کے فرزند عون عرف قطب شاہ غازی درج ہیں۔باقی نام ایک جیسے ہی ہیں۔جب کہ منبع الانساب،.بحر الجمان، مستطاب الاعوان، تحقیق الاعوان اور تاریخ علوی میں درج نسب نامے آپس میں سو فیصد مطابقت رکھتے ہیں جو بذیل ہیں:۔

1۔ منبع الانساب فارسی 75ء کے مولف سید معین الحق جھونسوی نے 800 ہجری میں قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کا شجرہ نسب یوں دیا "سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بن علی عبد المناف بن محمد الاکبر (محمد حنفیہؒ) بن حضرت علیؑ" (بحوالہ منبع الانساب فارسی صفحہ 4-103 ترجمہ ڈاکٹر علامہ ارشاد احمد ساحل شاہسرامی ص 64-363)

2۔ مرات مسعودی میں شجرہ نسب یوں درج ہے "سالار مسعود غازیؒ بن سالار ساہو غازی (برادر سالار قطب حیدر غازی) بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن محمد غازی بن عمر غازی بن ملک آصف غازی بن بطل غازی (عون قطب شاہ غازی جد اعلیٰ قطب شاہی علوی اعوان) بن عبد المنان غازی (علی عبد المناف) بن محمد حنفیہ (محمد الاکبرؒ) بن اسد اللہ الغالب علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ۔اور سالار مسعود غازیؒ کو خرقہ ارادت و خلافت اپنے باپ دادا سے پہنچا ہے۔اور سالار مسعودؒ کی ماں کا نام ستر معلیٰ، سلطان محمود بن سبکتگین کی ہمشیرہ تھیں ۔

3۔ بحر الجمان تالیف سیّد محبوب شاہ 1917ء نے صفحہ 135 حصہ چہارم پر ابو القاسم محمد الاکبر معروف امام حنیف کی اولاد سے سالار مسعود غازی کا شجرہ نسب یوں تحریر فرمایا ہے" سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن محمد آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن ابو القاسم محمد الاکبر۔

4۔ کتاب مستطاب آئینہ الاعوان تالیف سیّد محمد شاہ گوڑی سیّداں کشمیر میں قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کا شجرہ نسب یوں درج ہے "بابا عون قطب شاہ بادشاہ و شاہو غازی پسران عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علیؑ امام محمد حنیف۔

5۔ تحقیق الاعوان تالیف ایم خواص خان گولڑہ (1966ء) نے صفحہ 156 پر قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کا نسب نامہ یوں درج کیا ہے "سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن محمد الاکبر بن حضرت علی بنو علویہ (از کتاب محبوب شاہ داتہ والا مرسلہ عبد القادر ترنہ پت سیری، تحصیل مانسہرہ بالاکوٹ ہزارہ)۔





6۔ محبت حسین اعوان نے تاریخ علوی اعوان ایڈیشن 1999ء کے ص 347 و تاریخ علوی اعوان ایڈیشن 2009ء ص 360 پر یوں درج کیا ہے "سعید الدین سالار مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن سید شاہ غازی بن آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بابا بن علی بن محمد الاکبر بن حضرت علی بنو علویہ (شجرہ نسب از کتاب محبوب شاہ)۔

کتاب ہذا میں درج کتب کے مختصر اقتباسات سے ثابت ہوا:

1۔ یہ کہ عون قطب شاہ غازی بن علی، علی بن محمد حنفیہ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد کتاب نسب قریش، تہذیب الانساب، منتقلۃ الطالبیہ، جمہرۃ الانساب، المعقبون، المعقبین، کتاب المقلات بالفرق، منبع الانساب فارسی، بحر الانساب عربی، تحفۃ الطالب عربی، التذکرۃ فی الانساب المطہرہ، انساب الطالبین، تاریخ بحر الجمان، تاریخ حیدری، تحقیق الاعوان، تاریخ علوی اعوان وغیرہ میں بھی درج ہے۔

2۔ یہ کہ کتاب نسب قریش عربی کے مطابق عون بن علی بن محمد حنفیہؒ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد "بنی عون" کہلاتی ہے۔

3۔ یہ کہ منبع الانساب فارسی میں عون عرف قطب غازی بن علی عبد المنان/عبد المناف بن محمد حنفیہؒ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ درج ہے جس کی وجہ سے یہ قبیلہ قطب شاہی علوی اعوان کہلاتا ہے۔یعنی حضرت محمد حنفیہ کے پوتے "عون" کی وجہ سے "اعوان" اور قطب شاہ غازی کی وجہ سے قطب شاہی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی غیر فاطمی اولاد ہونے کی وجہ سے "علوی" مشہور و معروف ہے۔اور اس طرح عون قطب شاہ غازی بن علی عبد المنان بن حضرت محمد الاکبر المعروف محمد حنفیہ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد "قطب شاہی علوی اعوان" کہلاتی ہے۔

4۔ یہ کہ منتقلۃ الطالبیہ عربی، مہاجران آل ابی طالب فارسی، تہذیب الانساب ونہایۃ الاعقاب عربی کے مطابق الحسن بن علی، عیسیٰ بن علی، محمد (غازی) بن علی، احمد (غازی) بن علی والحسین بن علی بن محمد حنفیہؒ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد کا ہند میں آنا ثابت ہوتا ہے۔

5۔ یہ کہ لباب الانساب عربی کے مطابق محمد حنفیہؒ کی اولاد کا سلطنت غزنویہ سے منسلک ہونا ثابت ہے اور تاریخ بیہقی کے مطابق علویاں وغازیان کا بھی سلطنت غزنویہ سے منسلک ہونا ثابت ہوتا ہے۔

6۔ یہ کہ منبع الانساب فارسی، تاریخ فیروز شاہی فارسی، اخبار الاخیار فارسی، مرات مسعودی فارسی، مرات الاسرار فارسی، خزینۃ الاصفیاء فارسی، فرہنگ فارسی، تاریخ بحر الجمان، تاریخ حیدری، تحقیق الاعوان، تاریخ علوی اعوان، تاریخ نیازی قبائل طبع ہفتم، تحقیق الانساب مشہور بہ تاریخ اقوام وقبائل جلد اوّل و دوم کے مطابق سالار مسعود غازی سلطان محمود غزنوی کے بھانجے تھے اور آپ کا شجرہ نسب یہ ہے "سالا مسعود غازی بن سالار ساہو غازی بن عطا اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن شاہ غازی (علی) بن آصف غازی بن عون قطب غازی بن علی عبد المناف (عبد المنان) بن حضرت محمد الاکبر (محمد حنفیہؒ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ" جس سے ثابت ہوا کہ سالار مسعود غازی بھی قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کے چشم و چراغ ہیں۔

7۔ یہ کہ مندرجہ بالا عربی، فارسی اور اردو کی تاریخ اور انساب کی کتب کے تقابلی جائزہ کے بعد قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کا شجرہ نسب یہ ہے "سالار قطب حیدر غازی (برادر سالار ساہو غازی) بن عطا اللہ غازی

بن طاہر غازی بن طیب غازی بن شاہ محمد غازی بن شاہ غازی (علی) بن آصف غازی بن عون قطب شاہ غازی بن علی عبدالمنان (عبدالمناف) بن حضرت محمد الاکبر (محمد حنفیہؒ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ''

لہذا تحقیق الانساب جلد اوّل ص 70 وغیرہ پر اور تحقیق الانساب جلد دوم ص 575 وغیرہ پر مطابقاً ترمیم کی جاتی ہے اور اب ''عون عرف سکندر'' کے بجائے ''عون عرف قطب شاہ غازی'' (جد اعلیٰ قطب شاہی علوی اعوان) بن علی عبدالمنان/مناف بن حضرت محمد الاکبر المعروف محمد حنفیہؒ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ لکھا اور پڑھا جائے۔

سالار ساہو (قطب شاہی علوی اعوان) پہلوان لشکر کمانڈر انچیف افواج سلطان محمود غزنوی:

منبع الانساب فارسی کے ص 103 کے مطابق سیّد سالار ساہو غازی کی شادی سلطان محمود غزنوی کی ہمشیرہ کے ساتھ ہوئی تھی جس سے ایک فرزند حضرت سیّد سعید الدین سالار مسعود غازی پیدا ہوئے اور آپ سادات علوی سے ہیں اکثر سادات اشراف آپؒ کے ہمراہ ہندوستان تشریف لائے'' مرات مسعودی کے مطابق سلطان محمود غزنوی نے سومنات پر حملہ کے لئے آپ سے تنہائی میں مشورہ طلب کیا تو سالار ساہو نے سومنات پر حملہ کیے جانے کا مشورہ دیا اور یہ بھی یقین دلایا کے فتح ہماری ہوگی۔ مرات الاسرار کے مطابق ''9 ذوالحجہ 401ھ کو سلطان محمود غزنوی نے سپہ سالار ساہو علوی کو ایک لشکر دے کر قندھار سے مظفر خان کی امداد کے لئے روانہ کیا راستے میں اسے بعض درویشوں نے بھی فتح مندی اور فرزند کی ولادت کی بشارت دی اجمیر پہنچ کر مظفر خان کی معیت میں لشکر نے دشمنوں سے جنگ کی اور فتح حاصل کی اور سلطان محمود کی نیابت میں اجمیر کے نواحی علاقوں میں حکومت قائم کر دی۔ اس کے بعد کشمیر کے زمینداروں نے بغاوت کر دی چنانچہ سلطان محمود نے سپہ سالار ساہو علوی کو اجمیر شریف سے تبدیل کر کے کشمیر بھیج دیا اور یہ ولایت سلطان نے میر ساہو کو بطور جاگیر تفویض کر دی۔ جب سلطان محمود غزنوی کی وفات کی خبر ہند میں پہنچی تو کفار نے چاروں طرف سے علم بغاوت بلند کر دیا۔ چنانچہ میر ساہو نے فوراً مانک پور اور کڑہ کے کفار پر حملہ کر دیا شدید جنگ کے بعد دونوں سردار گرفتار ہوئے۔ آپ نے قطب حیدر کو مانک پور اور ملک عبداللہ کو کڑہ کا حاکم تعینات فرما کر واپس ستر کھ روانہ ہوئے''۔ قطب شاہی علوی اعوان قبیلہ کے اس عظیم سپوت 25 شوال 423 ھجری داعی اجل کو لبیک کہا آپؒ کا مزار مبارک ستر کھ ضلع بارہ بنکی یوپی انڈیا میں مرجع خلائق عام ہے۔ مرات مسعودی کے مطابق سالار ساہو پہلوان لشکر نے کڑہ اور مانک پور مٹی میں ملا دیا اور اموال و اسباب اور کنیزیں بے شمار لشکر کے ہاتھ آئیں۔ بعد ازاں ملک عبداللہ کو کڑہ میں حاکم مقرر کیا اور ملک قطب حیدر کو مانک پور چھوڑا کا حاکم مقرر فرمایا اور خود شان اور شوکت سے ستر کھ آئے''۔ آئینہ اودھ کے ص 36 کے مطابق ''سالار ساہو خود جانب کڑہ و مانکپور کے گئے اور وہاں کے راجاؤں کو شکست دے کر زندہ گرفتار کیا اور دونوں شہروں کو پھر تاخت و تاراج کیا اور ملک قطب حیدر کو حاکم مانک پور اور ملک عبداللہ کو حاکم کڑا مقرر کیا''۔ تاریخ علوی ایڈیشن 1999ء کے ص 406 پر مراۃ مسعودی اور تاریخ سالار مسعود غازی کے حوالہ سے درج ہے کہ ''عبداللہ گولڑہ کے تایا سالار ساہو غازی نے سلطان محمود کے حکم پر جب کڑہ اور مانک پور کا علاقہ فتح کیا تو مانک پور پر اپنے بھائی سالار قطب حیدر شاہ غازی کو اور کڑہ میں عبد اللہ گولڑہ کو ریاستی انتظام و دعوت و تبلیغ کے لیے متعین فرمایا۔ آپؒ کے فرزند سلطان الشہداء سالار مسعود غازیؒ نے جہاد ہند میں عظیم کارہائے نمایاں سرانجام دینے کے بعد جام شہادت نوش فرمایا۔

سلطان الشہداء سالار مسعود غازی شہید رحمتہ اللہ علیہ بن سالار ساہو غازی (قطب شاہی علوی اعوان):

آپؒ کا اصل نام سالار مسعود غازیؒ تھا آپؒ کو دہلی اور اس کے نواحی علاقے میں پیر سلیم کہتے ہیں خراسان میں رجب سالار اور بعض مقامات پر آپؒ کو غازی میاں، بالی میاں، بالا پیر کہتے ہیں آپؒ کے والد ماجد کا نام سید سالار ساہوؒ ہے۔ آپؒ کی والدہ ماجدہ بی بی ستر معلّٰی سلطان سبکتگین کی صاحبزادی اور سلطان محمود غزنوی کی





حقیقی بہن تھیں جو پارسائے وقت اور عرفان شریعت میں یکتائے روزگار تھیں۔ سالار مسعود غازیؒ کی ولادت اتوار کے دن صبح صادق کے وقت یکم شعبان 405ھ میں شہر متبرک دارالسلام اجمیر شریف میں ہوئی۔ ہندوستان جیسے کفر و الحاد کی خاردار جھاڑیوں میں زندگی کا راستہ ہموار کرنے کے لئے جن سورماؤں کے قدم پہنچے ان میں سالار مسعود غازی کا نام ہنوز روشن و تابندہ ہے۔ آپؒ کی پیدائش سے قبل ہی مقدس ارواح و رجال الغیب نے نشاندہی کر دی تھی آپؒ کی شکل و شباہت سے عکس جمال مصطفوی ﷺ اور مرتضوی جاہ و جلال عیاں تھا۔ جس خانوادے کا خمیر عشق و مستی کے جذبہ سے لبریز ہو اس کے چشم و چراغ کا کیا کہنا۔ کہتے ہیں کہ جب آپ چار سال چار ماہ چار دن کے ہوئے تو رسم بسم اللہ خوانی کا شاندار اہتمام کیا گیا۔ دور اندیش اور مستقبل شناس باپ نے سیّد ابراہیم بارہ ہزاریؒ کو آپ کی تعلیم و تربیت کے لئے مقرر کیا بیش قیمت زر و جواہر کا شاندار نذرانہ استاد محترم کو پیش کیا گیا۔ سالار مسعود غازیؒ نے صرف نو سال کی عمر شریف میں تمام علوم باطنی و ظاہری میں کمال حاصل کیا۔ جوان ہوتے ہی راجگان ہند کے خلاف جہاد میں کود پڑے بے شمار معرکوں میں فتوحات حاصل کیں۔ آپ کا رویہ اور حسن اخلاق عام ریاعا قابل دید تھا سب آپؒ کے گرویدہ تھے یہی وجہ ہے کہ آپؒ کے تمام لشکر کی شہادت کے بعد تمام شہداء کرام کی قبروں کا اب تک موجود ہونا اس بات کا بین ثبوت ہے کہ ہندوؤں نے بھی آپؒ اور آپ کے ساتھی شہداء کی قبروں کی حفاظت کی۔ یہی وجہ ہے کہ ہر سال عرس کے موقع پر جہاں ہزاروں مسلمان شامل ہوتے ہیں اسی تعداد میں ہندو بھی عرس میں شمولیت اختیار کرتے ہیں۔ علاوہ ازیں راجگان میں رائے رائب، رائے سائب، رائے ارجن، رائے بھیکن، رائے کنک، رائے کلیان، رائے سکرد، کرن، بیر بل، سری پال، ہر پال، رائے نرکھو، جودھاری وغیرہ سے زبردست معرکہ ہوا سلطان الشہداء کا لشکر تعداد میں بہت کم تھا لیکن آپؒ نے بڑی جوانمردی و بہادری سے دشمن کا مقابلہ کیا اور انہیں بھاری نقصان پہنچایا آخری معرکہ کے دوران ایک تیر آپؒ کے گلے مبارک میں آ لگا جس کی وجہ سے آپؒ نے اوّل وقت عصر روز یکشنبہ (اتوار) بتاریخ 14 رجب المرجب 424ھ کو جام شہادت نوش فرمایا۔ آپؒ کا مزار مبارک بہرائچ شریف ہندوستان میں مرجع خلائق عام ہے۔

سالار سیف الدین غازی علویؒ بن ابو علی عطاء اللہ غازی (قطب شاہی علوی اعوان):

آپؒ اپنے بھائیوں سالار ساہو غازی اور سالار قطب حیدر غازی سے عمر میں چھوٹے تھے آپ نے سلطان محمود غزنوی کے جہاد ہند میں زبردست کارہائے نمایاں سرانجام دیے۔ مرات الاسرار کے مطابق سلطان محمود غزنوی نے سب سے پہلے سالار سیف الدین علوی کو لشکر دے کر بہرائچ روانہ کیا اور میر سید نصر اللہ کو جو اپنی قوم کے سردار تھے اور میاں رجب کو جو آپ کا خاص خدمت گار کوتوال لشکر اور آپ کا مزاج شناس تھا ہمراہ روانہ کیا۔ بہرائچ میں جب لوگوں نے بغاوت کی تو سالار سیف الدین علوی نے اپنے بڑے بھائی سالار ساہو غازی کو مدد کے لئے خط لکھا۔ سالار مسعود غازیؒ نے اپنے والد سالار ساہو غازی سے فرمایا کہ مجھے لشکر کشی کی اجازت دی جائے سالا ساہو غازی نے اپنے بیٹے سالار مسعود غازی کو اپنے بھائی سالار سیف الدین غازی کی مدد کے لئے ایک لشکر جرار دے کر روانہ کیا ان کے وہاں پہنچتے ہی کفار کی بغاوت دم توڑ گئی۔ جہاد ہند میں بھرپور کارہائے نمایاں سرانجام دینے کے بعد قطب شاہی علوی اعوان کے اس چراغ نے سورج کنڈ میں بہرائچ میں مورخہ 11 رجب المرجب 424ھ کو شہادت کا اعلیٰ مقام حاصل کیا۔ آپ کا مزار مبارک اپنے بھتیجے سالار مسعود غازی کے روضہ مبارک کے باعث خیر و برکت ہے۔

سالار قطب حید غازی علویؒ بن عطاء اللہ غازی (قطب شاہی علوی اعوان):

تاریخ حیدری از مولوی حیدرعلی کے ص 7،تاریخ علوی اعوان ازمحبت حسین اعوان کے ص394 وتحقیق الانساب مشہور بہ تاریخ اقوام وقبائل ازمحمد کریم خان اعوان جلداوّل ص70 وجلد دوئم ص 93 کے مطابق آپ کی پیدائش 358 ھجری ہے آپ کے والد ابوعلی عطاء اللہ، سلطان سبکتگین کی فوج کے امیر تھے ان کی وفات کے بعد ملک شاہو ( ملک ساہو ) لشکر کے امیر ہوئے ۔عطااللہ غازی کے دیگر بھائیوں میں نوراللہ اور حیات اللہ بھی بیان کیے جاتے ہیں۔سلطان سبکتگین نے ابوعلی عطاء اللہ، ملک شاہوغازی، سالار ملک قطب حیدرغازی، سالار سیف الدین غازی اور امیر نصراللہ غازی کے بہادری وجرات وکارہائے نمایاں سے متاثر ہوکر اپنی دختر بی بی ستر معلٰی کی شادی ملک شاہوغازی سے کردی۔اس طرح دونوں خاندانوں میں قربت ہو گئی ۔ابوعلی عطا اللہ،سالار شاہوغازی، سالار قطب حیدغازی ر،سالار سیف الدین غازی وسعیدالدین سالار مسعود غازی کی قیادت میں علوی لشکر نے بہادری کے عظیم جواہر دکھائے یہ سب چونکہ قطب شاہی علوی اعوان تھے۔سلطان سبکتگین اور سلطان محمود غزنوی نے بھی انہیں اعوان کا خطاب دیا۔آئینہ اودھ کے ص 36 کے مطابق سالار ساہو نے ملک قطب حیدر کو حاکم مانک پور اور ملک عبداللہ کو حاکم کڑا مقرر کیا۔تاریخ علوی اعوان کے مولف محبت حسین اعوان ص 400 پر رقمطراز ہیں ”تاریخ علوی وتاریخ حیدری کے مولف مولوی حیدرعلی اعوان اور تاریخ الاعوان کے مولف شیرمحمد خان آف کالاباغ نے قطب شاہ کی تین بیویوں زینب، خدیجہ اور ام کلثوم کا ذکر کیا ہے انہوں نے قطب شاہ کی چوتھی بیوی عائشہ کا ذکر نہیں کیا۔مولوی حیدرعلی نے قطب شاہ کے نوفرزند بتائے ہیں جبکہ شیرمحمد خان نے دس فرزندوں کا تذکرہ کیا۔تحقیق الاعوان کے مولف محمد خواص خان نے قطب شاہ کے گیارہ فرزند اور تین دختران کا ذکر کیا ہے جو اس طرح ہے(۱) عبداللہ گولڑہ (۲) محمد کندلان (۳) مزمل علی کلگان (۴) دریتیم جہان شاہ (۵) زمان علی شاہ کھوکھر (۶) نجف علی (۷) فتح علی (۸) محمد علی از بطن چوہانیہ ہندی (۹) نادرعلی (۱۰) بہادرعلی (۱۱) کرم علی ۔ برصغیر پاک وہند میں آباد اعوانوں کے شجرہ نسب اور تحریری وزبانی روایات اور اعوان تاریخوں کے مطالعے سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ سالار قطب حیدرغازی کے گیارہ فرزند تھے“۔قطب حیدر شہید ودیگر شہداء: گیارہویں صدی عیسوی میں سالار ساہو نے رایان کڑا اور مانک پور کو ریشہ دوانیوں کا قلع قمع کرنے کی غرض سے دونوں علاقوں کا محاصرہ کرکے ان کو فتح کرلیا اور دونوں رایان کو ہتھکڑیاں لگا کر سترکھ روانہ کردیا۔بعد میں قطب حیدر کو مانک پور کا حاکم مقرر کرتے ہوئے سالار ساہو واپس سترکھ تشریف لے گئے۔ بعد میں قطب حیدر کو شہید کردیا گیا۔

اجلاس تنظیم الاعوان پاکستان بمقام اسلام آباد :

معارف الاعوان کی اشاعت کے بعد مورخہ 12 اپریل 2014ء تنظیم الاعوان پاکستان کے صدر ملک امجد حسین علوی (0300-9566216) کی زیرصدارت بمقام علوی کمپلیکس نزد دفتر چیئرمین CDA،اسلام آباد میں اعوان رائیٹرز کا جلاس منعقد ہوا جس میں بذیل حضرات نے شرکت فرمائی: جناب ڈاکٹر پیر سلطان الطاف علی اعوان (0300-7944108) سجادہ نشین دربار عالیہ حضرت سلطان باہوؒ جھنگ، جناب پروفیسر عارف سیمابی (0333-5465984) ٹیکسلہ، جناب حافظ محمد ریاض اعوان سیالوی (0333-8116815)، سرگودھا، جناب ابوحسان محمد ریاض چشتی قادری (0301-5064018)، جناب شاہ دل اعوان (0300-8608035)، سرگودھا ،جناب شوکت محموداعوان (0300-9847582)، واہ کینٹ، محمد کریم خان اعوان راقم مولف (0312-9206639)، جناب ملک نذیر احمد اعوان ساکن لاہور (0331-0487990)، جناب ملک شوکت حسین علوی (0315-5339063)، جناب ملک طارق محمود اعوان راولپنڈی (0333-5258450)، جناب ملک





محمد صدیق علوی ایڈووکیٹ (0300-5362767)، ساکن تلہ گنگ، جناب عبدالمجید اعوان (0302-3233726) ساکن پشاور، جناب قربان حسین علوی (0334-5059165) ساکن راولپنڈی، صاحبزادہ سلطان مشتاق سالم (0300-9386739)، ساکن جھنگ۔

خلاصہ اجلاس: اجلاس میں صوبیدار محمد ریاض چشتی مولف معارف الاعوان، قطب شاہی علوی اعوانوں کے دوقطب شاہ کے نظریے اور نوفرزند اور دوفرزند کا کوئی مصدقہ ثبوت پیش نہ کرسکے۔لہذا اجلاس نے دوقطب شاہ کے نظریے کو یکسر مسترد کیا۔

**تعارف حاجی ملک محبت حسین اعوان ،چیئرمین ادارہ تحقیق الاعوان پاکستان:**

آباءواجداد کا تعارف: آپ کا شجرہ نسب محمد الاکبر (محمد حنفیہ ؒ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ملتا ہے۔ سلطان محمود غزنوی کی بہن ستر معلٰی سالار ساہو (قطب شاہی علوی اعوان ) کی بیوی تھیں اور سالار قطب حیدرغازی (قطب شاہی علوی اعوان ) کی بھابی تھیں۔سلطان محمود غزنوی جب خوشی کے شادیانے بجاتے ہوئے ہند سے واپس غزنی جارہے تھے تو ان کے ساتھ قطب شاہی علوی اعوانوں کا ایک لشکر جرار تھا جسے دیکھ کر سلطان محمود نے خوش ہوکر کہا یہ میرے ”اعوان“ ہیں یعنی مددگار ہیں۔اس طرح جو پہلے ہی ”قطب شاہی علوی اعوان“ ربنی عون تھے محمود غزنوی نے بھی انہیں اعوان کا خطاب دیا۔

سالار قطب حیدرغازی (قطب شاہی علوی اعوان ) کے ایک فرزند عبداللہ گولڑہ کی اولاد وادی سون میں کثرت سے آباد ہے۔اور وہاں سے نقل مکانی کرکے خیبر پختون خواہ کے مختلف اضلاع میں آباد ہوگئی۔عبداللہ گولڑہ کی آٹھویں پشت سے گوندل بن رائی یا ربی کی اولاد وادی سون سے ہجرت کرکے اٹک کے ایک گاؤں میں آباد ہوگئی اس گاؤں کا نام ”گوندل“ مشہور ہوگیا آج بھی وہاں پر آباد اعوان قبیلہ کے لوگ زمیندار مشہور ہیں۔گوندل کی پندرہویں پشت میں اسی خاندان کے قاضی عبدالشکور گاؤں گوندل سے نقل مکانی کرکے براستہ ہری پور، ایبٹ آباد، مانسہرہ، مظفرآباد، گڑھی دوپٹہ سے ہوتے ہوئے کومی کوٹ کے علاقے میں آباد ہوئے۔تاریخ اقوام پونچھ ص 649 پر اعوان قطب شاہی موضع ارجہ تحصیل باغ کے عنوان میں درج ہے ”حافظ جان محمد خان کے بزرگ کئی پشتوں سے سون سکیسر ضلع شاہ پور پنجاب میں آباد چلے آئے تھے۔لیکن حافظ جان محمد خود ضلع مظفرآباد علاقہ کشمیر میں آکر آباد ہوگئے ان کے پانچ فرزند[۱۔قاضی عبدالشکور،۲۔حافظ محمود،۳۔حافظ شیخ محمد،۴۔قاضی عبدالغفور،و۵۔قاضی عبدالکریم] قاضی شیر محمد [ولد قاضی عبدالغفور] کی اولاد ضلع مظفرآباد کے دیہات قومی کوٹ وپجیاں میں موجود ہے اور قاض گل محمد اور قاضی فتح محمد [پسران قاضی عبدالغفور] کی اولاد ضلع ہزارہ کے مواضعات بہنہ ومشنبہ میں آباد ہے یہ لوگ درس وتدریس کا کام کرتے ہیں ارضیات کے مالک بھی ہیں اور زمیندار پیشہ ہیں۔۔۔حافظ جان محمد کی اولاد پونچھ کے کاغذات مال میں بھی اعوان ہی درج ہے۔۔۔ص 651 موضع پچھیری تحصیل باغ کی نقل جمعبندی مثل حقیقت بابت 1964 بکرمی [بمطابق 1900ء] میں نمبر کھتونی نمبر۲۲ اور نمبر کھیوٹ نمبر۱۱ پر نام اسامی کے خانہ میں عبدالمجید وعبدالغنی وعبدالطیف وعبدالعزیز پسران فیض طلب ساکنان ارجہ کی قوم اعوان درج ہے اور خانہ کاشت کے حوال میں خود کاشت لکھا ہے“۔قاضی عبدالشکور بن حافظ جان محمد، کے دیگر چار بھائی حافظ محمود، حافظ شیخ محمد، قاضی عبدالغفور (اولاد کومی کوٹ، پجہ شریف مظفرآباد وغیرہ) وقاضی عبدالکریم (اولاد ارجہ باغ وکومی کوٹ وغیرہ) تھے۔قاضی عبدالشکور کے سات بیٹے قاضی تاج محمد، قاضی جان محمد، قاضی محمد نور، قاضی غلام محی الدین، قاضی محمد دین، قاضی محمد شفیع (لاولد) اور قاضی سید حسین تھے۔قاضی سید حسین کے بیٹے حافظ ستار تھے ان کے فرزند مولوی صالح محمد تھے اور ان کے فرزند مولوی سید عالم لاولد تھے۔ جبکہ قاضی تاج محمد، قاضی جان محمد کی اولاد موضع بیروٹ ضلع ایبٹ آباد، خیبر پختون خواہ میں آباد ہے۔قاضی دین محمد کے بیٹے نور محمد تھے ان کے تین بیٹے عبدالرشید، سطردین اور قادر بخش تھے۔عبدالرشید کے بیٹے محمد نظیر کی اولاد ساںنٹھی بیروٹ میں موجود ہے۔قاضی تاج محمد کے تین بیٹے محمد عالم، محمد بخش اور محمد نور تھے۔محمد عالم کی صرف بیٹیاں تھیں ان میں سے صاحب

نشان کے بطن سے نور محمد، محمد اعظم، فیض عالم و نور عالم کی اولاد بیروٹ میں موجود ہے۔ قاضی تاج محمد کے بیٹے محمد بخش تھے ان کے تین بیٹے قاضی برکت اللہ (لاولد)، قاضی احمد نور (لاولد) اور فقیر اللہ تھے۔ فقیر اللہ کی اولاد موضع صالح گلی، مظفر آباد میں موجود ہے۔ قاضی تاج محمد کے تیسرے بیٹے محمد نور (بانی نور محمد آل گوت) تھے ان کے چار بیٹے سید نور (لاولد)، میاں میر حسین، میاں سلطان محمد اور میاں ولی محمد تھے ان سب کی اولاد موضع بیروٹ میں آباد ہے۔ میاں میر حسین کے چار بیٹے محمد عبدالجلیل اعوان، محمد رفیق اعوان، عبدالغنی اعوان اور عبدالشکور اعوان تھے۔ محمد رفیق اعوان کے بیٹے محمد موزون اور محمد یونس کی اولاد موضع نون اسلام آباد جبکہ عبدالغنی اعوان کے بیٹے عبدالحفیظ کی اولاد موضع بیروٹ اور مظفر آباد آزاد کشمیر میں آباد ہے۔

عبدالشکور اعوان کی اولاد اکھوڑان بیروٹ میں آباد ہے۔ محمد عبدالجلیل اعوان کے پانچ فرزند حاجی مشتاق حسین اعوان، حاجی محبت حسین اعوان، شعیب حسین اعوان، عبدالغفور اعوان اور خوشنود حسین اعوان (لاولد) ہیں۔ حاجی مشتاق حسین اعوان کے دو بیٹے طاہر نوید اعوان اور طاہر عدیل اعوان موضع لمیاں لڑاں، بیروٹ میں آباد ہیں۔ حاجی محبت حسین اعوان 1975ء سے کراچی میں قیام پذیر ہیں اور اس وقت گلشن اقبال میں رہائش پذیر ہیں۔ جب کہ شعیب حسین اعوان اور عبدالغفور اعوان کی اولاد راولپنڈی اور اسلام آباد میں آباد ہیں۔ عبدالغفور اعوان کے دو بیٹے طاہر علیم اعوان اور طاہر عقیل اعوان ہیں۔ قاضی عبدالشکور کے فرزند دوئم قاضی جان محمد تھے ان کے فرزند قاضی نیک محمد (بانی نیک محمد آل گوت) تھے ان کے چار بیٹے شرف دین، اکبر دین، غلام رسول اور عبدالعزیز کی اولاد بیروٹ میں موجود ہے۔ مشہور جرنلسٹ عبیداللہ علوی اسی شاخ سے تعلق رکھتے ہیں۔ قاضی تاج محمد ولد قاضی عبدالشکور جو سکھ دور حکومت میں مظفر آباد کشمیر میں جج کے عہدے پر فائز تھے وہ سرکل بکوٹ میں داخل ہوئے۔ بیروٹ کے پہلے نمبردار مقرر ہوئے مگر تبلیغ دین کی وجہ سے انہوں نے نمبرداری کا عہدہ ڈھونڈ عباسی خاندان کے حوالے کر دیا۔ انہوں نے سرکل بکوٹ کے گاؤں بیروٹ کی پہلی مسجد چھنڈ کھوئی کی بنیاد رکھی جو بعد میں جامع مسجد بن گئی۔ قاضی تاج محمد کے بھتیجے قاضی نیک محمد ولد قاضی جان محمد نے کھوہاس کے مقام پر دوسری مسجد قائم کی ۔اس طرح یہ دو خاندان نور محمد آل اور نیک محمد آل سرکل بکوٹ کے گاؤں بیروٹ میں داخل ہونے والے پہلے علوی اعوان خاندان تھے۔ ان کے بعد مولانا فقیر اللہ نے مظفر آباد کے گاؤں چھپڑیاں سے ہجرت کر کے بکوٹ مستقل رہائش اختیار کی بعد میں آپ پیر فقیر اللہ بکوٹی کے نام سے مشہور ہوئے آپ کی زیارت للّٰہ شریف بکوٹ میں ہے آپ کے ایک بیٹے صاحبزادہ پیر عتیق اللہ بکوٹی پاکستان کی پہلی قانون ساز اسمبلی کے ممبر تھے آج کل صاحبزادہ پیر اظہر بکوٹی ان کے جانشین ہیں۔ پیر فقیر اللہ بکوٹی کا تعلق علوی اعوان خاندان سے ہے مگر خاندانی چپقلش کی وجہ سے حضرت بکوٹی کو "عثمانی" ظاہر کیا جا رہا جو سراسر غلط ہے۔

حاجی ملک محبت حسین اعوان 24 اگست 1949ء ضلع ایبٹ آباد کے گاؤں بیروٹ میں عبدالجلیل کے گھر پیدا ہوئے۔ آپ کا شجرہ نسب یوں ہے "محبت حسین اعوان بن محمد عبدالجلیل بن میاں میر حسن بن محمد نور بن قاضی تاج محمد بن قاضی عبدالشکور بن حافظ جان محمد بن مبارک خان بن فتح نور بن عبدالعزیز بن عبدالغفور بن چراغ بن سید ملک بن غلام مصطفیٰ بن احمد خان بن مہل خان بن تولال خان بن کالا خان بن لعل خان بن جموں خان بن گوندل خان بن ربیع بن دتو بن جوگی بن دیو بن ترکھو بن پیر مدھو بن طور بن بہادر علی بن حسن دوست بن احمد علی بن عبداللہ گولڑہ بن سالار قطب حیدر غازی علوی بن عطاء اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن محمد غازی بن شاہ علی غازی بن محمد آصف غازی بن عون عرف قطب غازی بن علی عبدالمناف بن محمد الاکبر (محمد حنفیہ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ"۔ آپ کی والدہ ماجدہ کا شجرہ نسب پانچویں پشت میں قاضی عبدالشکور سے ملتا ہے "زیور النساء (زیور نشاں) بنت میاں برکت اللہ بن میاں ہدایت اللہ بن قاضی محمد شفا بن قاضی غلام محی الدین بن قاضی عبدالشکور" اس طرح آپ نجیب الطرفین علوی اعوان ہیں۔ جناب محبت حسین اعوان





نے ناظرہ قرآن کے علاوہ دیگر دینی معلومات گھر پر ہی والدہ سے چار سال کی عمر میں حاصل کر لیں۔ پانچ سال کی عمر میں گورنمنٹ مڈل اسکول بیروٹ میں داخلہ لیا۔ 1964ء پشاور بورڈ سے مڈل اسٹنڈرڈ کا امتحان پوری تحصیل ایبٹ آباد جواب ضلع ہے میں نمایاں پوزیشن سے پاس کیا۔ بیروٹ کی تاریخ میں یہ پہلا موقع تھا کہ آپ کو محکمہ تعلیم پشاور کی جانب سے میرٹ اسکالر شپ سے نوازا گیا۔ مڈل اسکول میں آپ ایک نمایاں اور ہونہار طالب علم کی حیثیت سے معروف تھے۔ آپ اسکول کے پراکٹر مانیٹر، والی بال، اور باسکٹ بال ٹیموں کے کپتان کے علاوہ اسکول کی بزم ادب سوسائٹی کے پہلے جنرل سیکرٹری اور بعد میں صدر منتخب ہوئے۔ اس زمانے میں بیروٹ کے طلباء میٹرک کیلئے گورنمنٹ ہائی اسکول بکوٹ (ایبٹ آباد) یا ڈی سی ہائی اسکول مری اوسیاہ (مری) میں داخلہ لیا کرتے تھے۔ ڈی سی ہائی اسکول کے ہیڈ ماسٹر محمد خاقان عباسی نے ان کو دعوت دی کہ اگر وہ ان کے سکول میں داخل ہوں تو اسکول فیس معاف کر دی جائیگی چنانچہ آپ ڈی سی ہائی اسکول اوسیا (مری) داخل ہو گئے دوران تعلیم آپ اسکول کی والی بال ٹیم کے نمایاں کھلاڑی اور اسکول کی بزم ادب سوسائٹی کے جنرل سیکرٹری رہے۔

1965ء کی پاک بھارت جنگ کے دوران آپ نے مجاہدین کیلئے ضروریات کی چیزیں، کپڑے اور فنڈز جمع کئے اور سترہ دن تک اسی خدمت میں مصروف رہے، اسکول کی طرف سے آپ کو نمایاں خدمات اور سب سے زیادہ چندہ جمع کرنے پر تعریفی سند دی گئی۔ اسکول کے ہیڈ ماسٹر عبدالحمید صاحب نے آپ کی تربیت میں نمایاں کردار ادا کیا، ماسٹر احمد صاحب اور ماسٹر عبدالرشید صاحب سے اردو اور قاری ضیاء صاحب سے فارسی ادب میں فیض حاصل کیا، میٹرک کے سالانہ امتحان میں آپ نے تحصیل مری میں نمایاں پوزیشن سے امتحان پاس کیا۔ 1968ء میں آپ اپنے بڑے بھائی حاجی مشتاق احمد اعوان کے پاس لاہور شفٹ ہو گئے، انٹر کے بعد پنجاب یونیورسٹی سے بی اے اور ایل ایل بی کی ڈگریاں حاصل کیں۔ پنجاب یونیورسٹی لاء کالج لاہور میں آپ نے اسٹوڈنٹس یونین کے الیکشن میں بھرپور حصہ لیا۔ جماعت اسلامی کے راہنما فرید پراچہ اور پیپلز پارٹی کے افتخار تاری آپ کے کلاس فیلو تھے۔ 1975ء میں اپ نے لاہور کو خیر آباد کہا اور کراچی شفٹ ہو گئے آپ نے کراچی یونیورسٹی سے ایم اے (اسلامک ہسٹری)، ایم اے (جنرل ہسٹری)، ایم اے (اسلامک اسٹیڈیز) اور گورنمنٹ ایس ایم لاء کالج کراچی سے ایل ایل ایم کی ڈگریاں حاصل کیں۔ آپ ایل ایل ایم کی ڈگری حاصل کرنے والے بیروٹ کے پہلے طالب علم تھے۔ انٹرنیشنل اسلامک یونیورسٹی اسلام آباد سے شریعہ لاء میں سرٹیفکیٹ اعلیٰ پوزیشن میں حاصل کیا۔ برٹش کونسل اور آئی بی اے کراچی سے انگریزی زبان میں اور الجامعہ بلعربیہ فی باکستان کراچی سے عربی زبان دانی کی اسناد حاصل کیں۔

آپ کو بچپن ہی سے تاریخ سے زبردست دلچسپی تھی آپ نے کراچی یونیورسٹی میں تعلیم کے دوران تمام اسلامی تواریخ کا بغور مطالعہ کیا یہی وجہ ہے کہ آپ کی لائبریری میں تمام معروف تواریخ موجود ہیں اور تاریخ کے طلباء "الاعوان لائبریری" سے استفادہ کرتے ہیں۔ قبائلی تاریخ سے آپ کو خصوصی لگاؤ تھا اعوان تاریخ کے بارے میں آپ نے پڑھنا چاہا تو معلوم ہوا کہ بہت کم مواد میسر ہے۔ اعوان تاریخ کے بارے میں آپ کے تجسس کی وجہ یہ تھی کہ جب آپ طالب علمی کے دوران اعوان اسٹوڈنٹس فیڈریشن لاہور کے چیئرمین اور انجمن اعوانان پاکستان لاہور کے سرگرم کارکن تھے تو اس وقت رسالہ الاعوان کے مدیر اعلیٰ مولانا غلام رسول مہر تھے۔ انجمن کے عہدیداران کو خیال ہوا کہ اعوانوں کی تاریخ جامع انداز میں نہیں لکھی گئی اس لئے تاریخ پر توجہ دی جائے چنانچہ غلام رسول مہر جو اس وقت برصغیر پاک و ہند کے مورخین کی صف اوّل کے سالار تھے، سے کہا گیا کہ وہ تاریخ علوی اعوان لکھیں فنڈز کا انتظام کر دیا گیا اور مطلوبہ کتب بھی فراہم کر دی گئیں۔ مگر دو سال کے بعد آپ نے انجمن کے اجلاس میں تاریخ علوی اعوان لکھنے سے معذوری ظاہر کر دی۔ آپ کا کہنا تھا کہ تمام شجرہ ہائے نسب کا بغور مطالعہ کیا گیا ہے مگر شجرہ نسب کی کڑیاں تاریخ حساب سے نہیں مل رہی ہیں۔ اس لئے سخت محنت اور تحقیق کی ضرورت ہے جو ان کے بس کی بات نہیں، اسی اجلاس میں ملک محبت حسین اعوان بھی بطور چیئرمین اعوان اسٹوڈنٹس

فیڈریشن موجود تھے۔ اسی وقت سے ان کے دل میں ایک معرکہ سر کرنے کی دھن سوار ہو گئی۔ اسی زمانے میں ملک خواص خان گولڑہ آف مانسہرہ ہیڑاں، کی کتاب "تحقیق الاعوان" اور ملک شیر محمد اعوان آف کالاباغ کی "تاریخ الاعوان" کا چرچا تھا۔ کاکوٹ کے ماسٹر فضل داد کاکوٹی سب پر تنقید کرتے ہوئے اعوانوں کا شجرہ نسب غوری سلاطین سے ملا رہے تھے بلکہ نوکوٹ ہزارہ کی ایک طالبہ صبیحہ شاہین بنت افضل خان گولڑہ اعوان آف مانسہرہ کو ایم اے کے امتحان میں "دی گولڑہ فیملی آف ہزارہ" کے نام سے مقالہ بھی لکھوا دیا جو پشاور یونیورسٹی نے منظور بھی کر لیا۔ اس مقالہ میں اعوانوں کو غوری سلاطین کے شجرہ نسب سے ملا دیا گیا تھا۔ بہر حال بقول ملک محبت حسین اعوان وہ پہلے ملک خواص خان سے بالمشافہ ملے اور تاریخی حالات و واقعات پر ان سے راہنمائی حاصل کی ان کی ہدایت پر وہ ملک شیر محمد اعوان آف کالاباغ سے بھی ملے، تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے اور تاریخ دانوں سے بھی ملاقاتیں کیں، ان ملاقاتوں کے بعد آپ نے فیصلہ کیا کہ وہ اعوانوں کی تاریخ پر تحقیق کریں گے اور مستند تاریخ علوی اعوان لکھیں گے، اس مقصد کے حصول کے لئے آپ نے تمام موجودہ کتابیں جن میں اعوانوں کے بارے میں لکھا گیا تھا اکٹھی کرنا شروع کر دیں، معلوم ہوا کہ اعوان تاریخیں دو طرح کی ہیں ایک وہ جن میں اعوانوں کو حضرت عباس علمدارؓ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی پشت سے اور دوسری وہ جن میں حضرت محمد الاکبر (محمد بن حنفیہ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی نسل سے بتایا گیا تھا۔ دوسرے حضرات بھی اعوانوں کے بارے میں مختلف آراء رکھتے تھے بعض کا خیال تھا کہ اعوان یونانی، ایرانی، ہندی، قطب شاہ ایبک، قطب الملک، راجپوت، غوری خاندان، ترک النسل، افغان النسل، جاٹ نسل، زبیر بن علی، عون بن علیؓ یا دستکاروں کا ایک مجموعہ ہیں جن کی کوئی قوم یا ذات نہیں ہوتی وہ اعوان بن گئے ہیں۔

1975ء میں جناب ملک محبت حسین اعوان نے ملک خواص خان مولف تحقیق الاعوان کی تاریخی خدمات کے اعتراف کے طور پر انہی کی کتاب کے نام پر ادارہ تحقیق الاعوان پاکستان کی بنیاد رکھی۔ تمام موجود کتابوں میں سے نقل شدہ مواد کو یکجا کرتے ہوئے ایک مختصر سی کتاب "اعوان تاریخ کے آئینے میں" 1978 میں شائع کی۔ اس کتاب کا مقصد ملک محبت حسین اعوان کے نزدیک یہ تھا کہ لوگ اس مختصر سی کتاب کو آسانی سے پڑھ کر اس پر بھرپور تنقید کریں گے اور تنقید کی وجہ سے جمع ہونے والے مواد سے "اعوان تاریخ" کا ڈھانچہ متعین کرنے میں آسانی ہو گی مگر یہ تجربہ کامیاب نہ ہو سکا۔ لوگوں نے اس کتاب کی اتنی تعریفیں کیں کہ خود مولف کو حیرت ہوئی کہ اعوان اپنی تاریخ سے کتنے بے بہرہ اور ناواقف ہیں۔ جناب محبت حسین اعوان نے ادارہ تحقیق الاعوان پاکستان کو ایک ٹرسٹ کی شکل دی۔ اور تمام اخراجات ازگرہ برداشت کرنے لگے۔

اعوانوں سے بذریعہ خط و کتابت رابطے کئے گئے۔ ہر سال عید کارڈ جاری کیے جاتے جس میں اعوان تاریخ کی ضرورت پر زور دیا جاتا تھا۔ اعوان ادارہ تحقیق الاعوان کی جانب متوجہ ہونا شروع ہوئے اور ایک وقت ایسا بھی آیا کہ پاکستان اور آزاد کشمیر کے اعوانوں کے خطوط کا انبار لگ گیا۔ ان خطوط کو پڑھنا اور جوابات کے لئے ایک مستقل شعبہ کی ضرورت محسوس ہونے لگی۔ ایک کمپوزر کو ملازم رکھا گیا اور خطوط کے جوابات کے علاوہ ادارہ کے لئے ممبر شپ کا بھی آغاز کر دیا گیا اور تمام ممبران کو ادارہ کے شناختی کارڈز جاری کئے گئے لیکن ممبر شپ یا کسی دوسری مد میں کسی قسم کی مالی اعانت جناب چیئر مین نے ادارہ کے لئے قطعی قبول نہیں کی۔ حسب معمول تمام اخراجات جو سینکڑوں سے تجاوز کر کے ہزاروں تک پہنچ گئے تھے یہ تمام اخراجات جناب ملک محبت حسین اعوان، چیئر مین ادارہ فرد واحد کے طور پر اب تک برداشت کر رہے ہیں۔ کتاب "اعوان تاریخ کے آئینے میں" کی اشاعت 1987ء کے بعد اعوان مشائخ عظام 1989ء، اعوان ڈائریکٹری 1990، تاریخ علوی اعوان 1999ء، اسلام قانون اور مظلوم پاکستانی عورت 2000ء، اعوان شخصیات آزاد کشمیر (حصہ اوّل) 2004ء، سیرت النبی ﷺ (مری کی پہاڑی زبان میں)، اعوان اور اعوان گوتیں 2006ء، پہاڑی کہاوتیں 2009ء اور پھر "تاریخ علوی اعوان" 2009ء اور "اعوان اور اعوان گوتیں دوسرا ایڈیشن 2013ء" کی اشاعت یہ سب جناب محبت حسین





اعوان چیئر مین ادارہ تحقیق الاعوان پاکستان کے کارہائے نمایاں ہیں۔ عوان ڈائریکٹری جس میں پاکستان اور آزاد کشمیر کے تقریباً دس ہزار اعوانوں کے نام، ایڈریس اور فون نمبر زدیئے گئے تھے، کی وجہ سے اعوان، ادارہ کی جانب پروانہ وار رجوع ہوئے جس کی وجہ سے تاریخ کے باقی کام آسان ہوتے چلے گئے۔ گھروں میں محفوظ قلمی نسخہ جات اور مطبوعہ اور غیر مطبوعہ مواد بھی ادارہ کی دسترس میں آ گیا جو تاریخ علوی اعوان کی اشاعت کا باعث بنا۔ جنوری 2015ء سے ماہنامہ شعوب کراچی کا اجراء فرمایا آپ اس کے بانی و چیف ایڈیٹر ہیں۔

ایک محفل میں جناب محبت حسین اعوان نے بتایا کہ وہ 1991ء میں حج بیت اللہ جو حج اکبر تھا کیلئے اتفاقاً مکہ شریف میں قیام کے دوران مظفر آباد کے بابائے اعوان حاجی گل زمان قاصد، مانسہرہ کے قیوم پیرزادہ اعوان، ہری پور، پشاور اور دیگر علاقوں کے بہت سے دیگر اعوان ظہر کی نماز کے بعد اکٹھے ہو کر آپس میں گپ شپ کرتے، عموماً یہ سب حضرات محبت حسین اعوان کی رہائش گاہ جو خانہ کعبہ سے نزدیک جگہ پر تھی وہاں آجاتے ہر نماز کے بعد طواف کعبہ ایک معمول تھا، ایک دن جناب محبت حسین اعوان نے تمام شرکاء محفل سے درخواست کی کہ وہ آج نماز کے بعد جو طواف کریں گے اس کے ثواب کے عوض اللہ سے دعا کریں گے کہ "تاریخ علوی اعوان" پائیہ تکمیل تک پہنچ جائے۔ چنانچہ عصر کی نماز کے بعد تمام حضرات نے طواف کعبہ کے بعد مقام ابراہیمؑ پر کھڑے ہو کر دعا کی کہ اللہ تعالیٰ جناب محبت حسین اعوان کو مستند تاریخ علوی اعوان لکھنے اور شائع کرنے کی سعادت نصیب کرے۔ جناب محبت حسین اعوان بیانی ہیں کہ وہ نماز کے بعد عبدالقیوم پیرزادہ کے ہمراہ باب عمرہ سے باہر نکلے سامنے بازار تھا سڑک کے اطراف میں کتابوں کی بڑی بڑی دکانیں تھیں، وہ ایک دکان میں تاریخ کی کتابیں دیکھنے کیلئے داخل ہوئے تو ابن حزم کی کتاب جمہرۃ الانساب العرب پر نظر پڑی۔ کتاب کو کھولا تو جو مضمون سامنے تھا، وہ محمد الاکبر (محمد بن حنفیہ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد کے ذکر میں تھا اس میں محمد بن علی بن محمد الاکبر (محمد ابن حنفیہ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ بن ابی طالب کی اولاد کا ذکر میں تھا۔ سالار قطب حیدر غازی سے اوپر دس ناموں کا شجرہ تو دستیاب تھا جو مراۃ مسعودی سے ماخوذ تھا اور جس کی مسلسل اشاعت دوسری کتابوں میں چلی آ رہی تھی۔ جمہرۃ الانساب العرب نے نہ صرف اعوان شجرہ بلکہ تاریخ علوی اعوان کی تکمیل کی راہ ہموار کر دی۔ دعائیں قبول ہو گئیں اور پھر 1999ء اعوانوں کی مستند تاریخ علوی اعوان شائع ہو گئی۔ یہ وہ تاریخ ہے جو برصغیر پاک و ہند کے علاوہ ایران و دیگر عرب ممالک میں ماخذ کی حیثیت سے جانی جاتی ہے۔ جناب حاجی ملک محبت حسین اعوان کا کہنا ہے کہ درحقیقت تاریخ علوی اعوان ان کی تحقیق یا تصنیف نہیں ہے بلکہ یہ ان حضرات کی دعاؤں کا نتیجہ ہے جنہوں نے خانہ کعبہ کا طواف کرنے کے بعد مقام ابراہیمؑ پر کھڑے ہو کر اس کتاب کی اشاعت کی دعا کی اور وہ دعا مقبول ہوئی۔ واہ کینٹ کے حضرت علامہ یوسف جبریلؒ سے ملاقات کا ذکر کرتے ہوئے جناب محبت حسین اعوان نے بتایا کہ علامہ مرحوم نے کتاب کا سرسری جائزہ لے کر فی البدایہ کہا کہ "محبت حسین یہ کتاب تم نے نہیں لکھی بلکہ تم سے لکھوائی گئی ہے اور یہ بڑی سعادت کی بات ہے اللہ جسے چاہے منتخب کر لے۔ یہ کتاب اعوانوں کی مستند تاریخ ہے اللہ نے تاریخ اعوان کو آج مکمل کر دیا ہے۔ میری طرف سے مبارک قبول کرو" تاریخ علوی اعوان کے مطابق برصغیر پاک و ہند کے اعوانوں کا شجرہ نسب محمد الاکبر (محمد بن حنفیہ) بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ملتا ہے وہ لوگ جو جعلی شجرہ جات اور زبانی جمع خرچ سے اعوانوں کا شجرہ نسب عباس علمدار بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ملاتے تھے خاموش ہو گئے کیونکہ ان کے پاس کوئی دلیل یا ثبوت میسر نہ تھا کچھ لوگوں نے بغض کی وجہ سے چھوٹی موٹی کتابیں بھی شائع کروائیں مگر سورج کے سامنے یہ چراغ نہ جل سکے۔

حاجی ملک محبت حسین اعوان وہ پہلے اعوان مورخ ہیں جنہوں نے مولوی نور الدین آف کفری کی زاد الاعوان اور باب الاعوان کتابوں کو غلط بیانی قرار دیا، اور من گھڑت، فرضی نام کی کتابوں میزان القطبی، میزان ہاشمی اور خلاصۃ الانساب کے

